# فطرت کی آواز

علاؤالدین خان صاحب (پیدائش ۱۹۶۶ء) میرپور کے رہنے والے ہیں۔ ۲۰ ستمبر ۲۰۰۰ کو دہلی میں ان سے ملاقات ہوئی۔ انہوں نے کہا کہ میں اپنے ذاتی تجربہ کی بنیاد پر یہ مانتا ہوں کہ ہندستان میں دعوت کے مواقع بہت زیادہ ہیں۔ ضرورت صرف یہ ہے کہ مسلمانوں اور غیر مسلموں کے درمیان میل ملاپ کو بڑھایا جائے۔ اور مسلمانوں کے اندر دعوتی ذہن پیدا کیا جائے تاکہ وہ ملاقات کے مواقع کو دعوتی مقصد کے لئے استعمال کر سکیں۔

انہوں نے ایک ذاتی تجربہ بتایا۔ انہوں نے کہا کہ دو سال پہلے کا واقعہ ہے۔ میں سنگم ایکسپریس کے ذریعہ میرٹھ سے علیگڈھ جارہا تھا۔ اسٹیشن پر پہنچنے میں کچھ دیر ہوگئی۔ جب میں پلیٹ فارم پر پہنچا تو گاڑی چل چکی تھی۔ میں ابھی گاڑی پر بیٹھ نہیں پایا تھا کہ اس کا پچھلا ڈبہ سامنے آگیا جو ریلوے گارڈ کا ڈبہ ہوتا ہے۔ گارڈ نے مجھ کو پلیٹ فارم پر دیکھ کر کہا کہ آیئے، اس ڈبہ میں بیٹھ جایئے۔ چنانچہ میں دوڑ کر گارڈ کے ڈبہ میں سوار ہوگیا۔

گارڈ صاحب کا نام رام کمار ورما تھا۔ وہ مراد آباد کے رہنے والے تھے۔ انہوں نے مجھے ڈبہ کے اندر بیٹھنے کی جگہ دی چنانچہ میں وہاں بیٹھ گیا۔

کچھ دیر کے بعد انہوں نے اپنا ٹفن کیریر نکالا اور اسے میز پر رکھ دیا اس کے بعد مجھ سے کہا کہ آیئے کھانا کھایئے میں نے معذرت کرتے ہوئے کہا کہ میں کھانا کھا چکا ہوں۔ کھانے سے فارغ ہونے کے بعد انہوں نے کہا کہ کیا میں شراب پی سکتا ہوں؟ میں نے کہا کہ آپ کی مرضی۔ یہ کہہ کر میں نے اپنے بیگ سے ایک کتاب نکالی اور اس کو پڑھنے لگا۔

دوسری طرف گارڈ صاحب شراب پینے میں مشغول ہوگئے۔ اس ماحول سے مجھے وحشت سی ہوئی، خاص طور سے اس لیے کہ وہاں شراب کی تیز بو پھیل گئی تھی۔ میں نے ارادہ کیا کہ اگلے اسٹیشن (ہاپوڑ) میں ٹرین سے اتر کر دوسرے ڈبہ میں سوار ہوجاؤں گا۔ گارڈ صاحب کو میرے

ارادے کا علم ہوا تو انہوں نے کہا کہ آپ ایک دھارمک آدمی ہیں میں آپ کو اپنے ساتھ علیگڈھ تک لے چلوں گا۔ آپ درمیان میں نہیں اتر سکتے۔ تاہم میں وہاں ٹھہر نہ سکا اور ہاپوڑ ریلوے اسٹیشن پر اتر کر دوسرے ڈبہ میں چلا گیا۔ البتہ میں نے یہ کیا کہ اس وقت میرے بیگ میں اسلامی مرکز دہلی کی چھپی ہوئی کتاب 'انسان اپنے آپ کو پہچان' (ہندی) کا ایک نسخہ تھا، وہ میں نے گارڈ صاحب کو پڑھنے کے لئے دے دیا اور اتر کر دوسرے ڈبہ میں سوار ہو گیا۔

گھر واپس آنے کے بعد میں اس واقعہ کو تقریباً بھول چکا تھا مگر ڈیڑھ مہینہ بعد مذکورہ گارڈ کا ایک خط ملا۔ گارڈ صاحب کو میں نے جو کتاب دی تھی اس پر میرے پتہ کی مہر لگی ہوئی تھی۔ اس پتہ کو دیکھ کر گارڈ صاحب نے میرے نام یہ خط بھیجا تھا۔ میری طرف سے جواب میں تاخیر ہوئی تو ان کا دوسرا خط آ گیا۔ انہوں نے اپنے خطوط میں یہ لکھا کہ آپ کی دی ہوئی کتاب میں نے کئی بار پڑھی۔ انہوں نے لکھا کہ واقعہ یہ ہے کہ اس کتاب نے مجھے جھنجھوڑ دیا۔ اس نے میرے اندر نئی سوچ پیدا کر دی۔ اب میں اس قسم کی اور کتابیں پڑھنا چاہتا ہوں۔ مسٹر رام کمار ورما (گارڈ) نے خط کے ذریعہ یہ خواہش ظاہر کی کہ میں آپ سے ملنا چاہتا ہوں۔ طے شدہ وقت کے مطابق میرٹھ کے ریلوے اسٹیشن کے گیسٹ ہاؤس میں ان سے ملاقات ہوئی انہوں نے بتایا کہ آپ کی دی ہوئی کتاب کو پڑھنے کے بعد میرے اندر اسلام کے مطالعہ کا شوق پیدا ہوا، چنانچہ میں ہندی میں اسلامی کتابیں حاصل کر کے ان کا مطالعہ کر رہا ہوں۔ اس مطالعہ کے بعد میرے اندر بہت سی فکری و عملی تبدیلیاں ہوئی ہیں۔ ان میں سے ایک یہ ہے کہ پہلے میں شراب کا سخت عادی تھا۔ مگر اب میں شراب کو بالکل چھوڑ چکا ہوں۔

اس واقعہ کو جب میں نے سنا تو میں نے کہا کہ یہ مسٹر گارڈ کا واقعہ نہیں ہے بلکہ یہ مسٹر نیچر کا واقعہ ہے۔ ہر آدمی جو اس دنیا میں پیدا ہوا ہے وہ مسٹر نیچر ہی ہے۔ دعوت کا کام یہ ہے کہ لوگوں کو ان کی اپنی اس حقیقت سے آگاہ کر دیا جائے۔ اس کے بعد ہر آدمی دینِ فطرت کو اس طرح قبول کر لے گا جیسے کہ وہ اس کی اپنی ہی بھولی ہوئی چیز ہو۔

# ایک واقعہ دو انجام

دہلی کے اوکھلا و یہار کے علاقہ میں ایک تقریری پروگرام کے تحت جانا ہوا۔ نظام الدین سے اوکھلا و یہار تک کے اس سفر میں مندرجہ ذیل افراد میرے ساتھ تھے: برادرم محمد خالد ندوی، مسجد کے امام قاری محمد سمیع اللہ صاحب، اور واحد علی انجینئر صاحب Tel. 6922073۔

۱۰ جون ۱۹۹۸ کی شام کو اس مسجد میں پہنچا جس کو عام طور پر جسولا و یہار کی مسجد کہا جاتا ہے۔ اس مسجد کو میں نے اس سے پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا اور نہ اس کے بارے میں مجھے کوئی واقفیت تھی۔ عشاء کے وقت جب میں وہاں پہنچا تو یہ میرے لئے ایک غیر متوقع منظر تھا۔ میں نے دیکھا کہ یہ مسجد جس کا نام اقراء مسجد ہے کسی آبادی میں نہیں ہے بلکہ وہ ایک کھلی ہوئی جگہ پر ہے۔ گفتگو کے دوران معلوم ہوا کہ یہاں مسجد کے چاروں طرف مسلمانوں کی ایک بڑی کالونی تھی اس کالونی کے اندر انہوں نے یہ مسجد بنائی تھی۔ مگر یہ کالونی غیر قانونی تھی اور دلی کے ماسٹر پلان کے خلاف بنائی گئی تھی۔ چنانچہ ۱۹۸۹ میں راجیو گاندھی کی حکومت کے زمانہ میں اس قسم کی دوسری بہت سی کالونیوں کی طرح اس کو بھی مکمل طور پر توڑ دیا گیا۔ D.D.A. کے عملہ نے بلڈوزر کے ذریعہ مسلمانوں کے ہزاروں مکانوں کو ڈھادیا۔

آخر میں مسجد کی باری تھی مگر یہاں ایک عجیب واقعہ پیش آیا۔ D.D.A. کا ایک ملازم جس کا نام پنڈت شرما تھا وہ بلڈوزر کا آپریٹر تھا۔ اس نے مسجد کو بلڈوز کرنے سے انکار کر دیا۔ اس کے افسر نے سختی کے ساتھ حکم دیا مگر وہ راضی نہیں ہوا، افسر نے دھمکی دی کہ میں تم کو ملازمت سے برخواست کر دوں گا۔ پنڈت شرما نے کہا کہ آپ جو چاہیں کریں، مگر میں مسجد پر اپنا بلڈوزر نہیں چلا سکتا۔ چنانچہ پوری کالونی مکمل طور پر ڈھادی گئی۔ مگر یہ مسجد اکیلی عمارت کی حیثیت سے کھڑی رہی۔ ایک عرصہ تک یہ مسجد غیر آباد پڑی ہوئی تھی۔ اب قاری محمد سمیع اللہ صاحب نے اس کو آباد کیا ہے۔ انہوں نے اس کی نئی تعمیر کر کے وہاں ایک مدرسہ بھی قائم کر دیا

ہے جس کا نام مدرستہ الحراء ہے۔

ایک طرف جسولا ویہار کی یہ مسجد ہے جس کو توڑنے سے ہندو انکار کر دیتا ہے، دوسری طرف ایودھیا کی مسجد ہے جس کو ہندو اقدام کر کے توڑ ڈالتا ہے۔ یہ فرق کیوں۔ اس فرق کی وجہ یہ ہے کہ جسولا ویہار کا ہندو ایک نارمل ہندو تھا۔ جب کہ ایودھیا کا ہندو ایک غیر نارمل ہندو تھا جس کی انا کو نااہل مسلم لیڈروں نے اپنی اشتعال انگیز تقریروں سے بھڑکا دیا تھا۔ گویا کہ جسولا ویہار کا ہندو اگر مسٹر ہندو تھا تو ایودھیا کا ہندو مسٹر ایگو تھا۔ سیکڑوں سال کی تاریخ بتاتی ہے کہ مسٹر ہندو نے کبھی کسی مسجد کو نہیں توڑا مگر جب مسٹر ہندو کو بھڑکا کر مسٹر ایگو بنا دیا جائے تو اس کے بعد وہ ہوگا جو ۶ دسمبر ۱۹۹۲ کو ایودھیا میں پیش آیا۔

اجتماعی زندگی میں کامیابی کا راز یہ ہے کہ آپ دوسروں کے ایگو (انا) کو نہ بھڑکائیں۔ جس انسان کا ایگو بھڑکایا نہ گیا ہو وہ اپنی ضمیر کے تابع ہوتا ہے اور جس انسان کا ایگو بھڑکا دیا جائے وہ اپنی نفس امارہ کے تابع بن جاتا ہے اور جو انسان اپنی نفس امارہ کے تابع بن جائے وہ گویا ایک حیوان ہے، اگرچہ بظاہر وہ ایک انسان دکھائی دیتا ہو۔

مذکورہ واقعہ گویا اس آیت کی تفسیر ہے جس میں یہ کہا گیا ہے کہ: اگر تم صبر کرو اور اللہ سے ڈرو تو ان کی کوئی تدبیر تم کو نقصان نہیں پہنچائے گی۔ جو کچھ وہ کر رہے ہیں سب اللہ کے بس میں ہے "وإن تصبروا و تتقوا لا يضركم كيدهم شيئاً إن الله بما يعملون محيط" (آل عمران ۱۲۰)۔

اس آیت کے مطابق، اس دنیا میں اصل مسئلہ کید (سازش) کی موجودگی نہیں ہے، بلکہ صبر کی غیر موجودگی ہے۔ اہل ایمان اگر صبر کی روش اختیار کریں تو ان کے لئے خدا کی ضمانت ہے کہ ان کے خلاف سازش کرنے والوں کی سازش یقینی طور پر بے اثر ہو کر رہ جائے گی۔ البتہ اگر اہل ایمان بے صبری کی روش اختیار کریں تو سخت اندیشہ ہے کہ وہ اغیار کی سازش کی زد میں آجائیں۔

مذکورہ دونوں مثالیں اس کا کھلا ہوا نمونہ ہیں۔ ایودھیا کی مسجد کے معاملہ میں جذباتی

لیڈروں کی رہنمائی میں مسلمانوں نے غیر صابرانہ روش اختیار کی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایودھیا کی مسجد کو کچھ مشتعل ہندوؤں نے توڑ دیا۔ اس کے برعکس، دہلی کی مسجد کے معاملہ میں کوئی جذباتی لیڈر اشتعال دلانے کے لئے موجود نہ تھا۔ یہاں فطرت نے مسلمانوں کی رہنمائی کی۔ چنانچہ انہوں نے صبر اور خاموشی کی روش اختیار کرلی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دہلی کی مسجد جہاں تھی وہیں بدستور قائم رہی، بلکہ سرکاری حکم کے باوجود ہندو نے اس کو توڑنے سے انکار کردیا۔

جسولا ویہار کی مسجد اور ایودھیا کی مسجد کا تقابل کرنے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ دونوں کُلّی طور پر ایک دوسرے کے مشابہ ہیں۔ تمثیل یا تقابل کا یہ مطلب کبھی نہیں ہوتا کہ دونوں کے درمیان کلی یکسانیت پائی جائے۔ تمثیل یا تقابل ہمیشہ دو چیزوں کے درمیان جزئی مشابہت کے اعتبار سے ہوتا ہے نہ کہ کلی مشابہت کے اعتبار سے۔

اسی طرح یہاں جسولا ویہار کی مسجد اور ایودھیا کی مسجد کے درمیان جو تقابل کیا گیا ہے وہ صرف ایک پہلو کے اعتبار سے ہے، اور وہ یہ ہے کہ دونوں مسجدوں کا معاملہ یکساں طور پر ہندو کے ساتھ پیش آتا ہے، مگر ایک ہندو مسجد کو توڑ ڈالتا ہے اور دوسرا ہندو مسجد کو نہیں توڑتا۔

زندگی کے معاملات کو سمجھنے کے لئے تقابل (comparison) کا طریقہ نہایت اہم ہے۔ اس تقابل ہی سے زندگی کی زیادہ گہری حقیقتیں سمجھ میں آتی ہیں۔ بشرطیکہ تقابلی مطالعہ کرنے والا آدمی کھلے ذہن کے ساتھ یہ مطالعہ کرے۔ اور مطالعہ کا جو نتیجہ نکلے اس کو وہ بلا بحث مان لے، خواہ یہ نتیجہ اس کے خلاف ہو، اور خواہ یہ نتیجہ اس کے پورے نظریاتی ڈھانچہ کو ڈھا دینے والا ہو۔

کوئی آدمی جب ایک سچائی کا انکار کرتا ہے تو وہ سمجھتا ہے کہ میں ایک خارجی چیز کا انکار کررہا ہوں، حالانکہ وہ خود اپنا انکار کررہا ہوتا ہے، اگرچہ وہ اپنی نادانی کی بنا پر اس کو نہیں جانتا۔

## سوال

بعض حضرات یہ کہتے ہیں کہ آپ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو افضل الانبیاء نہیں تسلیم کرتے۔ اس کی کیا حقیقت ہے براہ کرم واضح فرمائیں۔ (سید احسن الدین، مراد آباد)

## جواب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا تمام انسانوں، بشمول انبیاء علیہم السلام پر، افضل و اعظم ہونا ایک ایسی حقیقت ہے جس کا انکار سرے سے ممکن ہی نہیں۔ صاحب ایمان تو درکنار، غیر مسلم بھی اس کا اعتراف کرنے پر مجبور ہوئے ہیں۔ مثال کے طور پر انگریز مورخ ٹامس کارلائل (وفات ۱۸۸۱) نے پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام پیغمبروں کا ہیرو بتایا ہے۔ اسی طرح امریکہ کے ایک اسکالر ڈاکٹر مائیکل ہارٹ نے آپ کو تمام انسانوں میں سب سے بڑا انسان قرار دیا ہے، وغیرہ۔

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کا افضل ہونا بجائے خود ایک مسلم واقعہ ہے۔ یہاں اصل سوال خود اس واقعہ کا نہیں بلکہ اس کی تعبیر کا ہے۔ یعنی اس حقیقت کی منصوص تعبیر کیا ہے۔ اور اس کے اظہار کا منصوص طریقہ کیا ہے۔ مثال کے طور پر یہ ایک تسلیم شدہ واقعہ ہے کہ ہر مومن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے انتہائی گہرا قلبی تعلق ہونا چاہئے۔ مگر جیسا کہ معلوم ہے، اس قلبی کیفیت کی منصوص تعبیر محبت رسول ہے، عشق رسول اس کی منصوص تعبیر نہیں۔

تعبیر کا یہی فرق مذکورہ مسئلہ میں بھی پایا جاتا ہے۔ قرآن و حدیث کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ''افضل الانبیاء'' کی تعبیر قرآن یا حدیث میں اختیار نہیں کی گئی۔ مثلاً قرآن میں (محمد) رسول اللہ و خاتم النبیین تو ہے مگر قرآن میں کہیں بھی محمد افضل الانبیاء جیسی کوئی آیت نہیں۔ اسی طرح حدیث میں انا الماحی تو ہے مگر حدیث میں کہیں بھی انا افضل الانبیاء جیسا کوئی کلمہ نہیں۔

تعبیر کا یہ فرق ایک بے حد اہم حکمت پر مبنی ہے۔ یہ حکمت کیا ہے، وہ ایک حدیث سے

واضح طور پر معلوم ہوتی ہے۔ حدیث میں آیا ہے کہ مدینہ کے ایک مسلمان اور مدینہ کے ایک یہودی کے درمیان تکرار ہوئی۔ یہودی نے قسم کھا کر کہا کہ اس خدا کی قسم جس نے موسیٰ کو تمام دنیا والوں پر فضیلت دی۔ یہ سن کر مسلمان نے اپنا ہاتھ اٹھایا اور یہودی کے چہرہ پر طمانچہ مارا اور کہا کہ اے خبیثؒ، کیا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اوپر بھی۔ اس کے بعد یہودی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور مسلمان کے خلاف شکایت کی۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: **لا تفضلونی علی الانبیاء** (تفسیر ابن کثیر ۱/ ۳۰۴) یعنی مجھ کو دوسرے نبیوں پر فضیلت نہ دو۔ اس مفہوم کی اور بھی کئی روایتیں ہیں۔ مثلاً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: **لا تفضلوا بین الانبیاء** (صفحہ ۳۰۴) یعنی نبیوں کے درمیان ایک دوسرے کو افضل نہ بتاؤ۔

مذکورہ روایت بتاتی ہے کہ افضل الانبیاء کی تعبیر شریعت میں کیوں اختیار نہیں کی گئی۔ مسلمان اور یہودی کے مذکورہ واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ افضل الانبیاء کی تعبیر، بطور واقعہ درست ہونے کے باوجود، لوگوں کے اندر فخر وناز کی نفسیات پیدا کرتی ہے۔ ہر ایک اپنے فخر کو ثابت کرنا چاہتا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ غیر ضروری قسم کے نزاعات ابھرتے ہیں۔

ایک گروہ دوسرے گروہ پر اپنی برتری ثابت کرنے میں لگ جاتا ہے، جب کہ زیادہ صحیح اور مفید بات یہ ہے کہ خدا کا اصل دین لوگوں کے درمیان زیر بحث آئے۔ داعی اور مدعو کے درمیان دعوت کے موضوع پر ڈائلاگ ہو نہ کہ دونوں ایک دوسرے پر اپنی برتری ثابت کرنے میں مصروف ہو جائیں۔

اس معاملہ میں قرآن وحدیث سے جو منصوص تعبیر ملتی ہے اس کا فائدہ یہی ہے۔ مثلاً قرآن میں پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیین (الاحزاب ۴۰) کہا گیا ہے۔ یہ تعبیر اہل ایمان کے اندر ذمہ داری کا جذبہ ابھارتی ہے۔ اس سے یہ احساس بیدار ہوتا ہے کہ پیغمبر کے بعد اب پیغمبر کے ماننے والوں کو یہ کام کرنا ہے کہ آپ کے لائے ہوئے دین کی ہر زمانہ اور ہر نسل میں اشاعت کرتے رہیں۔ وہ ختم نبوت کے بعد پیغام نبوت کا تسلسل دنیا میں جاری رکھیں۔ یہ

تعبیر بتاتی ہے کہ ختم نبوت کے بعد آپ کی امت مسئولیت کے اعتبار سے مقام نبوت پر ہے۔ پہلی تعبیر اگر فخر کا احساس پیدا کرتی ہے تو دوسری تعبیر ذمہ داری کا احساس ابھارتی ہے۔

اسی طرح حدیث کی یہ تعبیر کہ ''انا الماحی الذی یمحو بیَ اللہ الکفر (البخاری، کتاب المناقب) یعنی میں مٹانے والا ہوں، اللہ میرے ذریعہ سے کفر کو مٹائے گا۔ اُس تعبیر سے دوبارہ ذمہ داری کا گہرا احساس پیدا ہوتا ہے۔ اس میں اہل ایمان کو یہ پیغام ملتا ہے کہ ہر دور میں جو باطل نظریہ ابھرے، ہر دور میں دین حق کے خلاف جو شکوک و شبہات پیدا کئے جائیں ان کے مقابلہ میں وہ بھرپور طور پر کھڑے ہوں اور ہر فکری اور نظریاتی محاذ پر اٹھنے والے طوفانوں کو پیچھے دھکیل دیں۔ یہ وہی فکری جہاد ہے جس کو قرآن میں جہاد کبیر کہا گیا ہے (الفرقان ۵۲)

تعبیر کی اہمیت نفسیاتی اعتبار سے بے حد اہم ہے۔ مثلاً پیغمبر کے ساتھ قلبی تعلق کے بارے میں عشق رسول کی غیر منصوص تعبیر خوش عقیدگی کا مزاج پیدا کرتی ہے۔ اس کے مقابلے میں محبت رسول کی منصوص تعبیر اطاعت رسول کا جذبہ ابھارتی ہے۔ اسی طرح افضل الانبیاء کی غیر منصوص تعبیر فخر کا مزاج پیدا کرتی ہے۔ اس کے مقابلے میں قرآن وحدیث کی مذکورہ منصوص تعبیر دعوت اور عمل کا جذبہ ابھارتی ہے۔

سوال

کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ آپ نے اجودھیا کی بابری مسجد کے مسئلہ کا یہ حل پیش کیا کہ بابری مسجد کو ہندوؤں کے حوالہ کر دیا جائے۔ کیا کوئی مسجد کسی کے حوالہ کی جاسکتی ہے، اس کی وضاحت فرمائیں۔ (سید اکرام الدین، حیدر آباد)

جواب

مسجد ابدی طور پر مسجد ہے۔ مسجد حکماً اللہ کی ملکیت ہے نہ کہ مسلمانوں کی ملکیت۔ اس لئے مسجد کو کسی بھی مسلم یا غیر مسلم کے حوالے نہیں کیا جاسکتا کسی بھی شخص کو اس قسم کا حق حاصل نہیں۔ میرے بارے میں جو لوگ مذکورہ قسم کی بات کہتے ہیں، وہ میرے اوپر ایک بے بنیاد الزام

لگاتے ہیں۔ کیوں کہ میں نے نہ کبھی ایسا کہا اور نہ کبھی ایسا لکھا، میری کسی بھی تحریر سے اس کا ثبوت پیش نہیں کیا جاسکتا۔

اس معاملہ کی حقیقت کو سمجھنے کے لئے عقلِ عام "کامن سنس" ہی کافی ہے۔ اس معاملہ میں کامن سنس کو استعمال کر کے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ میں ہر گز ایسا نہیں کہہ سکتا۔ جب مسجد اللہ کی ملکیت ہے، وہ کسی انسان کی ملکیت نہیں، ایسی حالت میں اگر میں ایسا کہوں کہ مسلمان بابری مسجد کو ہندوؤں کے حوالہ کر دیں تو یہ میرے لئے خود اپنی حیثیت عرفی (reputation) کی نفی کے ہم معنیٰ ہوگا اس کا مطلب یہ ہوگا کہ میں مسجد کے معاملہ میں شرعی حکم کو نہیں جانتا اور یہ ایک معلوم حقیقت ہے کہ کوئی بھی شخص اپنی حیثیت عرفی کی نفی کا تحمل نہیں کر سکتا، پھر میں کیوں کر ایسا کروں گا۔

میں اللہ کے فضل و توفیق سے تقریباً سے پچاس سال سے قرآن و حدیث کی خدمت کر رہا ہوں۔ میرے اس کام کی اہمیت اسی لئے ہے کہ لوگ مجھ کو ایک عالم دین سمجھتے ہیں۔ ایسی حالت میں میں خود اپنے ساتھ دشمنی کروں گا اگر میں مسجد کے بارے میں مذکورہ قسم کا بیان دوں۔ کیوں کہ اس کے بعد لوگوں کی نظر میں میرا عالم دین ہونا مشتبہ ہو جائے گا، اور اسی کے ساتھ میرا پورا دینی مشن بھی۔ اتنے نازک معاملہ میں میں اتنی بڑی نادانی کیسے کر سکتا ہوں۔

بابری مسجد کے معاملہ میں میری رائے اول دن سے اور اب تک ایک ہی رہی ہے۔ اس کی تفصیل الرسالہ کے شماروں میں دیکھی جاسکتی ہے۔ الرسالہ کے یہ مضامین یکجائی طور پر ایک کتاب میں شائع کئے جاچکے ہیں جس کا نام قیادت نامہ ہے۔ تفصیل کے طالب اس کتاب کو دیکھ سکتے ہیں۔

خلاصہ یہ کہ ۱۹۹۲ء کے حادثہ سے پہلے اور حادثہ کے بعد ہر مرحلہ میں میں ایک ہی بات کہتا رہا ہوں۔ وہ یہ کہ جمہوریت کے ماحول میں جب بھی کوئی نزاعی مسئلہ پیدا ہو تو اس کو ہمیشہ پر امن دائرہ میں حل کرنا چاہئے۔ جیسا کہ معلوم ہے کہ ۱۹۹۲ء سے پہلے کچھ خود ساختہ مسلم لیڈر

مسجد کی تحریک کو سڑک پر لے آئے۔ انہوں نے ایک مقامی مسئلہ کو آل انڈیا مسئلہ بنانے کی کوشش کی۔ انہوں نے دھمکی کی زبان استعمال کرنا شروع کیا، مثلاً وہ کہتے تھے کہ بابری مسجد کو چھو کر تو دیکھو۔ اسی طرح انہوں نے اعلان کیا کہ سارے ہندستان کے مسلمان مارچ کر کے اجودھیا میں داخل ہو جائیں گے۔ اور یہ کہ اگر بابری مسجد ٹوٹی تو سارا ملک ٹوٹ جائے گا، وغیرہ۔

جنرل محمد ضیاء الحق نے کہا تھا کہ جلسہ جلوس کی سیاست گرمی زیادہ پیدا کرتی ہے اور روشنی کم۔ یہی میرا کہنا تھا۔ اس معاملہ میں بقیہ علماء اور رہنماؤں سے میرا اختلاف صرف طریقہ کار میں تھا نہ کہ نفس مسئلہ میں۔ جہاں تک مسجد کی شرعی نوعیت کا تعلق ہے اس بارے میں میرا نقطۂ نظر عین وہی تھا جو دوسرے حضرات کا رہا ہے۔ البتہ میرا کہنا تھا کہ اس معاملہ کو عدالت یا پُر امن گفت و شنید کے دائرہ تک محدود رکھنا چاہئے۔

حالات اب دو اور دو چار کی طرح ثابت کر چکے ہیں کہ جس نقطۂ نظر کی حمایت میں نے کی تھی وہی اس معاملہ میں صحیح ترین نقطۂ نظر تھا۔ حتی کہ اب تمام اصاغر و اکابر عملاً اسی روش کو اختیار کر چکے ہیں جس کی رہنمائی الرسالہ میں دی گئی تھی۔

## لیک بعد از خرابی بسیار

یہاں میں اضافہ کروں گا کہ اگر راقم الحروف کی رائے پر عمومی طور پر عمل کیا جاتا تو یہ یقینی ہے کہ بابری مسجد کا تاریخی ڈھانچہ اپنی جگہ قائم رہتا، وہ کبھی توڑا نہ جاتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس قسم کا انتہائی واقعہ ہمیشہ اشتعال انگیز فضا میں کیا جاتا ہے۔ معتدل فضا میں یہ ممکن ہی نہیں کہ کوئی کسی مسجد پر حملہ کرے اور وہ اس کو توڑ ڈالے۔ اس نقطۂ نظر کا ایک ثبوت یہ ہے کہ ۶ دسمبر ۱۹۹۲ء کے بعد جب حالات اعتدال پر آگئے اور جلسہ جلوس کی سیاست ختم ہو گئی تو اس کے بعد کوئی اور مسجد ڈھائی نہیں گئی۔ حالانکہ جیسا کہ معلوم ہے بابری مسجد کو توڑنے والے لوگ ۶ دسمبر ۱۹۹۲ء سے پہلے یہ اعلان کر رہے تھے کہ ملک میں تین سو ایسی مسجدیں ہیں جن کو توڑ کر ہمیں دوبارہ مندر بنانا ہے۔ یہ ساری سیاست اس طرح ختم ہو گئی جیسے کہ اس کا کوئی وجود ہی نہ تھا۔

## سوال

آپ کے بارے میں یہ پروپیگنڈہ کیا جاتا ہے کہ ہندستان میں ہونے والے فرقہ وارانہ فسادات کا ذمہ دار آپ مسلمانوں کو قرار دیتے ہیں کہ وہی اس کی ابتدا کرتے ہیں۔ دوسرے طبقہ کے لوگوں کو آپ اس کا ذمہ دار نہیں سمجھتے۔ کیا یہ صحیح بات ہے، زیادہ تر مسلمانوں کی غلطیوں کی نشاندہی آپ کس لئے کرتے ہیں وضاحت فرمائیں۔ (سید نسیم الدین مجاہد، حیدر آباد)

## جواب

فرقہ وارانہ فساد کے بارے میں میرا نقطۂ نظر کیا ہے اس کو سمجھنے کے لئے میری کتاب ''حل یہاں ہے'' کو دیکھا جا سکتا ہے۔ خاص طور پر اس کے ''آغاز کلام'' کو۔ یہ کتاب پہلی بار ۱۹۸۵ میں شائع ہوئی۔ یہ میرے اوپر بے بنیاد الزام ہے کہ میں یہ کہتا ہوں کہ مسلمان فساد کرتے ہیں۔ اصل یہ ہے کہ اس معاملہ کے دو پہلو ہیں۔ ایک، یہ کہ فساد کا ابتدائی ذمہ دار کون ہے۔ دوسرے یہ کہ فساد کے مسئلہ کو حل کیسے کیا جائے۔ اس موضوع پر جو کچھ میں نے لکھا اس کا تعلق اس مسئلہ کے صرف ایک پہلو سے ہے وہ یہ کہ فرقہ وارانہ فساد کے مسئلہ کا حل کیا ہے۔ یہ ایک الگ سوال ہے کہ فرقہ وارانہ فساد کون شروع کرتا ہے۔ دوسرے لکھنے اور بولنے والے لوگ زیادہ تر اسی پہلے سوال پر لکھتے اور بولتے ہیں جب کہ میرے نزدیک زیادہ اہم بات یہ ہے کہ مسلمانوں کو اس کے نقصان سے بچایا جائے۔ فساد کس نے شروع کیا۔ یہ ایک خالص نظری نکتہ ہے۔ مگر فساد کیسے روکا جائے یہ ایک عملی سوال ہے اور اس کا براہ راست تعلق مسلمانوں کی جان ومال کی حفاظت سے ہے۔ مجھ کو اصلاً اسی سے دلچسپی ہے کہ مسلمانوں کی جان اور ان کے اموال محفوظ ہوں اور وہ اس ملک میں زیادہ سے زیادہ ترقی کر سکیں۔

اس نقطۂ نظر سے جب میں سوچتا ہوں تو اس کا جواب مجھے قرآن میں واضح لفظوں میں ملتا ہے۔ قرآن کا وہ جواب یہ ہے: وان تصبروا و تتقوا لا یضرکم کیدھم شیئاً (آل عمران ۱۲۰) قرآن کی اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ لوگوں کے کید یا سازشی منصوبوں سے بچنے کا یقینی

فارمولا یہ ہے کہ اس کے مقابلہ میں صبر اور تقویٰ کا انداز اختیار کیا جائے۔ واقعات بتاتے ہیں کہ فرقہ وارانہ فساد زیادہ تر جلوس کے سوال پر ہوتا ہے۔ مسلمان اس کی روٹ بدلنے پر اصرار کرتے ہیں۔ ہندو اپنے جلوس کی روٹ بدلنے پر راضی نہیں ہوتے۔ اسی وجہ سے دونوں کے درمیان تکرار ہوتی ہے جو بڑھتے بڑھتے فساد بن جاتی ہے۔ قرآن کی مذکورہ رہنمائی کی روشنی میں دیکھئے تو اس مسئلہ کا حل صبر و اعراض ہے نہ کہ ٹکراؤ۔ یعنی مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ جلوس کے معاملہ میں نظر انداز کرنے کی پالیسی اختیار کریں۔ جلوس کا مسلم محلّہ سے گزرنا صرف ایک وقتی مسئلہ ہوتا ہے۔ جلوس کے دونوں طرف ہمیشہ پولیس موجود ہوتی ہے جو اس بات کی ضمانت ہوتی ہے کہ جلوس کے لوگ محلّہ کے اندر داخل نہ ہوں، وہ سڑک سے گزرتے ہوئے آگے چلے جائیں۔

اس کا مطلب یہ ہے کہ ایسا ہر موقع صرف چند منٹ کے صبر و اعراض کا مسئلہ ہوتا ہے۔ اگر مسلمان ایسے موقع پر تھوڑی دیر کے لئے صبر و اعراض کا ثبوت دیں تو انہیں بیک وقت دو فائدے حاصل ہوں گے: ایک صبر کا ثواب جو قرآن کے الفاظ میں بے حساب حد تک ایمان والوں کو ملتا ہے (الزمر ۱۰)۔ دوسرا فائدہ یہ کہ ان کا یہ وقتی اعراض فرقہ وارانہ فساد کے بم کو پھٹنے سے پہلے ہی ڈیفیوز کر دے گا۔ اور مسلمان جان و مال کے نقصان سے بچ جائیں گے۔ جو لوگ ماہنامہ الرسالہ کا مطالعہ کرتے ہیں ان کو معلوم ہے کہ الرسالہ میں بار بار ایسی واقعاتی مثالیں شائع کی جاتی رہی ہیں جب کہ صرف صبر و اعراض کرنے کی وجہ سے فرقہ وارانہ فساد ٹل گیا اور مسلمان جان و مال کے نقصان سے مکمل طور پر محفوظ رہے۔ اس معاملہ کی مزید تفصیل ہماری کتاب (حل یہاں ہے) میں دیکھی جا سکتی ہے۔

اب اس مسئلہ کو لیجئے کہ اس معاملہ میں الرسالہ میں جو مضامین آتے ہیں ان میں زیادہ تر مسلمانوں کی کوتاہیوں کا ذکر ہے اس کا سبب صرف ایک ہے، اور وہ یہ کہ یہی قرآن کا اسلوب ہے۔ قرآن میں ایک مستقل معاشرتی اصول یہ بتایا گیا ہے کہ تم پر (دوسروں کی طرف سے) جو مصیبت بھی آتی ہے وہ صرف تمہارے اپنے عمل کا نتیجہ ہوتی ہے (الشوریٰ ۳۰)۔ اسی اصول کی روشنی میں قرآن میں کم از کم دو بار صحابہ کو ان کی داخلی کوتاہیوں کی طرف توجہ دلائی گئی جب کہ

معاملہ بظاہر نہ صرف یکطرفہ تھا بلکہ اغیار کے ظلم وزیادتی کا ثبوت بھی وہاں موجود تھا۔

یہ دونوں حوالے غزوۂ احد و حنین سے تعلق رکھتے ہیں جیسا کہ معلوم ہے کہ غزوۂ احد سراسر قریش کی ظالمانہ کارروائیوں کی بناپر پیش آیا تھا۔ان کی یکطرفہ جارحیت اسی سے ثابت ہے کہ وہ مکہ سے اقدام کرکے مدینہ پہنچے اور یہاں آکر بلا سبب مسلمانوں پر حملہ آور ہوئے جس کے نتیجہ میں احد کی جنگ پیش آئی۔اس میں مسلمانوں کو بھاری نقصان اٹھانا پڑا۔احد کے اس واقعہ پر قرآن میں تبصرہ نازل ہوا تو اس میں قریش کے خلاف سخت بیان دینے کے بجائے خود اہل ایمان کو تنبیہ کی گئی قرآن میں ارشاد ہوا کہ یہ دراصل تمہارا باہمی نزاع (آل عمران ۱۵۲) تھا جس کی بناپر تم کو احد کے موقع پر جان ومال کا نقصان اٹھانا پڑا۔

دوسرا واقعہ وہ ہے جس کو اسلام کی تاریخ میں غزوہ حنین کہا جاتا ہے۔جیسا کہ معلوم ہے غزوہ حنین قبیلہ ہوازن کی یکطرفہ جارحیت کے نتیجہ میں پیش آیا تھا۔اس موقع پر بھی مسلمانوں کو کافی نقصان اٹھانا پڑا۔ مگر قرآن میں جب غزوہ حنین پر تبصرہ نازل ہوا تو دوبارہ یہی ہوا کہ جارح قبیلہ کے خلاف بیان دینے کے بجائے خود اہل ایمان کو تنبیہ کی گئی۔اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ حنین کے دن تمہارے اندر عُجب اور ناز (التوبہ ۲۵) پیدا ہو گیا تھا اور یہی تمہارے لئے نقصان کا سبب بنا۔

یہی قرآنی اسلوب ہے جس کو میں اپنی تحریروں میں اختیار کرتا ہوں۔اگر فرقہ وارانہ فسادات کے بارے میں یہ کہنا ہو کہ اس کو شروع کرنے والا کون تھا تو میرا جواب بھی وہی ہوگا جو دوسرے مسلم رہنماؤں کا جواب ہوتا ہے۔ مگر جیسا کہ عرض کیا گیا، اس طرح کے معاملات میں میرے سامنے یہ سوال ہوتا ہے کہ مسلمانوں کی جان ومال کو کیسے محفوظ کیا جائے اور جب میں اس دوسرے سوال پر غور کرتا ہوں تو میں مجبور ہوتا ہوں کہ قرآن کی روشنی میں بات عرض کروں جیسا کہ اوپر ذکر ہوا۔

سوال

میرے بھائی صاحب نے مجھ سے یہ سوال کیا کہ آج کل کے مسلمانوں کو کس قسم کی رہنمائی کی ضرورت ہے۔ میں نے ان کو یہ جواب دیا کہ آج سب سے زیادہ ضرورت اس بات کی

ہے کہ مسلمانوں کو حقیقت پسند بنایا جائے مگر وہ میرے جواب سے مطمئن نہیں ہوئے۔ براہ کرم آپ اس کا جواب عنایت فرمائیں اور اس مسئلہ کو واضح کریں۔ (صوفیہ حیدر، بتیا، بہار)

جواب

آپ نے مذکورہ سوال کا بالکل درست جواب دیا۔ رہنمائی کے سلسلہ میں صرف یہ کافی نہیں کہ آدمی نظری یا تاریخی باتوں کو جانے۔ اسی کے ساتھ یہ بھی لازمی طور پر ضروری ہے کہ وہ یہ جانے کہ زمانی حالات کیا ہیں اور زمانی حالات کے اعتبار سے لوگوں کو کس قسم کی رہنمائی دینے کی ضرورت ہے۔

اس سلسلہ میں ایک سبق آموز حوالہ یہ ہے کہ ایک عالم نے ایک بار فتویٰ دیا کہ المسح علی الخفین واجبٌ (خفین پر مسح کرنا واجب ہے) لوگوں نے پوچھا کہ آپ نے اس کو وجوب کا درجہ کیوں دیا، جب کہ یہ ایک رخصت کا معاملہ ہے۔ عالم نے جواب دیا کہ موجودہ زمانہ میں لوگ خفین پر مسح کرنے میں کراہت محسوس کرنے لگے تھے، اس لئے میں نے اس کی اہمیت پر زور دینے کے لئے یہ فتویٰ دیا۔

اسی طرح مسلمانوں کے بارے میں بھی یہ دیکھنا ہے کہ موجودہ زمانہ میں ان کے اندر کیا کمی آگئی ہے کہ ترقی کی دوڑ میں وہ دوسری قوموں سے پیچھے ہو گئے ہیں۔ اس اعتبار سے دیکھا جائے تو یہ کہنا صحیح ہو گا کہ حقیقت پسندانہ طرز فکر (realistic approach) ان کے اندر تقریباً ختم ہو گیا ہے۔ موجودہ زمانہ کے مسلمان عام طور پر جذباتی انداز میں سوچنے لگے ہیں۔ وہ اکثر جذباتی فیصلہ کے تحت اقدام کرتے ہیں۔ حالات کا گہرا تجزیہ اور تعمیری منصوبہ بندی کا مزاج ان میں باقی نہیں رہا۔ یہی ان کے موجودہ مسائل کا اصل سبب ہے۔ ایسی حالت میں موجودہ مسلمانوں کے لئے جس رہنمائی کی ضرورت ہے وہ یقینی طور پر یہی ہے کہ ان کے اس مزاج کی تصحیح کی جائے۔ ان کے اندر سے جذباتیت کا مزاج ختم کیا جائے۔ اس کے بجائے ان کے اندر حقیقت پسندی کا مزاج پیدا کیا جائے۔

اس مزاج کا ایک اور تباہ کن نتیجہ یہ ہے کہ موجودہ زمانہ میں مسلمان عددی اعتبار سے بہت

بڑی طاقت ہیں، مگر اپنی بے اتحادی کی بنا پر وہ صرف ایک کمزور قوم بنے ہوئے ہیں۔ اس بے اتحادی کا واحد سبب یہی جذباتیت ہے۔ موجودہ زمانہ کے مسلمانوں کا حال یہ ہے کہ وہ معمولی اختلاف پر بھڑک اٹھتے ہیں۔ وہ اختلاف کے وقت اپنا اعتدال کھو بیٹھتے ہیں۔ وہ اس شخص کے دشمن بن جاتے ہیں جو کوئی ایسی بات کہے جس سے وہ اختلاف رکھتے ہوں۔

فرق اور اختلاف ایک فطری حقیقت ہے۔ وہ ہر سماج میں اور ہمیشہ باقی رہتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ فرق وہ اختلاف کو مٹایا نہیں جاسکتا۔ صحابہؓ کرام کے زمانہ میں بھی ان کے اندر بہت سے اختلاف تھے۔ موجودہ دنیا میں اتحاد ہمیشہ اس وقت پیدا ہوتا ہے جب کہ لوگوں کے اندر اختلاف کو برداشت کرنے کا مزاج ہو۔ اختلاف کے باوجود متحد ہونے کا نام اتحاد ہے نہ کہ اختلاف کے بغیر متحد ہونے کا، کیوں کہ غیر اختلافی سماج تو دنیا میں کبھی بنایا ہی نہیں جاسکتا۔

سوال

قرآن میں آیا ہے کہ تم صبر کرو جس طرح اولوالعزم انبیاء نے صبر کیا اور ان کے معاملہ میں جلدی نہ کرو۔ (الاحقاف ۳۵) اس کا مطلب کیا ہے، اس کی تفصیل فرمائیں۔

(اسجد نواز صابری، ململ، بہار)

جواب

عزم کا مطلب پختہ ارادہ (determination) ہے۔ یعنی اپنے مقصد پر پوری طرح جمے رہنا، کسی بھی چیز کا اثر لے کر اپنے مقصد سے منحرف نہ ہونا۔ اس آیت میں داعی کا کردار بتایا گیا ہے۔ داعی سے جو کردار مطلوب ہے وہ یہ ہے کہ مدعو کی طرف سے خواہ کتنا ہی زیادہ منفی ردّعمل کا اظہار ہو، مگر داعی اپنے مثبت رویّہ پر قائم رہے۔ مدعو اگر اشتعال دلائے تب بھی داعی مشتعل نہ ہو۔ مدعو اگر قابل نفرت سلوک کرے تب بھی داعی اس کا خیر خواہ بنا رہے۔ مدعو اگر نزاع چھیڑے تب بھی داعی اس سے اعراض کرتے ہوئے لڑائی کی نوبت نہ آنے دے۔ یہی عزیمت ہے اور دعوت کا کام اس عزیمت کے بغیر نہیں ہوسکتا۔

# ایک خط

برادر محترم جناب یوسف نورانی صاحب　　　　السلام علیکم ورحمۃ اللہ

۲۸ جنوری ۲۰۰۱ کو ٹیلی فون پر گفتگو کے بعد یہ خط لکھ رہا ہوں۔ ٹیلی فون پر میں نے جس مسئلہ کا ذکر کیا تھا اس کی مزید تفصیل یہاں درج ہے۔

قدیم مکہ میں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نبی کی حیثیت سے اپنا پیغام پیش کیا تو وہاں کے سرداروں نے آپ کی دعوت کو رد کر دیا۔ وہ لوگوں سے یہ کہتے کہ محمد صرف ایک بشر ہیں، ان کے اور تمہارے درمیان کوئی فرق نہیں۔ اس طرح وہ لوگوں کو شبہہ میں ڈالتے اور ان کو شک میں مبتلا کرتے۔ وہ کہتے کہ اگر یہ پیغمبر ہیں اور اللہ کی طرف سے آئے ہیں تو اللہ نے کیوں نہ ایسا کیا کہ وہ بشر کے بجائے اپنے فرشتہ کو ہمارے پاس بھیج دیتا تاکہ ہمیں اس کو نمائندۂ الٰہی سمجھنے میں کوئی مشکل پیش نہ آئے۔ (تفسیر القرطبی ۶/۳۹۴)

ان کے اس اعتراض کے جواب میں قرآن میں کہا گیا کہ: اور اگر ہم کسی فرشتہ کو رسول بنا کر بھیجتے تو اس کو بھی آدمی بناتے اور ان کو اسی شبہہ میں ڈال دیتے جس میں وہ اب پڑے ہوئے ہیں (الانعام ۹)۔ اس آیت میں ایک اہم سنت الٰہی کا ذکر کیا گیا ہے۔ وہ قرآن کے الفاظ میں التباس (ambiguity) کا قانون ہے۔ یعنی یہاں ہر چیز کے ساتھ ایک شبہہ کا عنصر (element of doubt) لگا ہوا ہے، حتی کہ خود قرآن کے ساتھ بھی۔ اس دنیا میں یہی آدمی کا امتحان ہے کہ وہ شبہہ کے اس پردہ کو پھاڑے، وہ اس پردہ کو ہٹا کر حقیقت کا یقینی مشاہدہ کر سکے۔ اسی امتحان پر آخرت میں آدمی کی کامیابی یا ناکامی کا انحصار ہے۔ جو شخص موجودہ دنیا میں شبہہ کا پردہ پھاڑنے میں کامیاب ہوا وہ آخرت میں بھی کامیاب ہے۔ اور جو شخص یہاں شبہہ کا پردہ پھاڑنے میں ناکام رہا، وہ آخرت میں بھی ناکام رہے گا۔

مثال کے طور پر موجودہ قرآن اپنی نزولی ترتیب پر نہیں ہے بلکہ وہ توقیفی ترتیب پر ہے۔ اب اگر کوئی شخص اس مسئلہ میں الجھ جائے تو وہ قرآن پڑھنے کے باوجود قرآن کی ہدایت سے محروم رہے گا۔ اسی طرح دنیا میں مصیبت (suffering) کا مسئلہ ہے۔ اب اگر کوئی شخص اس مسئلہ میں الجھ جائے تو وہ خدا کی حکیمانہ تخلیق کے بارے میں مشتبہ ہو جائے گا، وہ ذہنی انتشار (confusion) میں مبتلا ہو کر یقین کی نعمت سے محروم رہے گا۔ اسی طرح اگر کوئی شخص اس مسئلہ کا معین (specific) جواب ڈھونڈھنے لگے کہ مرنے کے بعد عورت یا مرد کے اوپر کیا احوال پیش آتے ہیں تو وہ معین صورت میں اپنے سوال کا جواب تو نہ پاسکے گا، البتہ وہ خود ایک قسم کا ذہنی مریض بن جائے گا جس کا علاج اس دنیا میں ممکن ہی نہ ہو، وغیرہ۔

نظام فطرت میں التباس کا یہ قانون بتاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس دنیا میں سچائی کی پہچان کے لئے وہ طریقہ رکھا ہے جس کو ایجوکیشن کی اصطلاح میں تلاش کا طریقہ (discovery method) کہا جا سکتا ہے۔ یہاں تمام چیزیں کسی نہ کسی اعتبار سے مشتبہ حالت میں ہیں۔ اشتباہ (doubt) کی یہ حالت قیامت سے پہلے ہرگز ختم ہونے والی نہیں۔ آدمی کے لیے واحد انتخاب یہ ہے کہ وہ عقلِ سلیم سے کام لے کر اشتباہ کے پردہ کو پھاڑے، وہ شبہہ کے باوجود یقین تک پہنچے۔ وہ اجمال میں صراحت کو پڑھ لے۔

اس معاملہ میں کامیاب ہونے کے لیے قرآن وحدیث میں چند اصول بتائے گئے ہیں۔ پہلا اصول یہ ہے کہ آدمی اس حقیقت واقعہ کا اعتراف کرے کہ اس کو علم قلیل (بنی اسرائیل ۸۵) دیا گیا ہے، اس کو علم کثیر عطا نہیں ہوا۔ اسی طرح حدیث میں اس کا ایک اصول ان الفاظ میں بیان ہوا ہے: وسکت عن اشیاء من غیر نسیان فلاتبحثوا عنها (مشکاة ۱/۶۹) یعنی اللہ نے کچھ چیزوں کے بارے میں سکوت اختیار کیا ہے بغیر اس کے کہ وہ اس کو بھولا ہو، پس تم ان چیزوں کے بارے میں بحث نہ کرو۔ اسی لئے ایک عالم نے کہا ہے: ابهموا ما ابهمه الله (اس چیز کو مبہم رکھو جس کو اللہ نے مبہم رکھا ہے)۔ یہ موجودہ دنیا میں گویا مطالعہ کی کلید ہے۔ خواہ علم دین کا

معاملہ ہو یا سیکولر علوم کا، دونوں ہی معاملہ میں یہ کلیدی اصول یکساں طور پر اہمیت رکھتا ہے۔

اس کی ایک مثال یہ ہے کہ فلسفہ پچھلے پانچ ہزار سال سے حقیقت کائنات کا مطالعہ کر تا رہا ہے مگر اس کو مکمل طور پر ناکامی ہوئی۔ اس کے برعکس سائنس نے تین سو سال کے عرصے میں ہزاروں کامیابیاں حاصل کرلیں۔ اس فرق کا سبب کیا ہے۔ اس کا بنیادی سبب یہ ہے کہ فلسفہ کیسے (how) اور کیوں (why) میں فرق نہ کر سکا۔ اس نے دونوں کو یکساں طور پر جاننا چاہا جب کہ ان میں سے ایک کو جاننا انسان کے لئے ممکن ہے اور دوسرے کو جاننا انسان کے لئے ممکن نہیں۔ اس کے برعکس سائنس نے یہ کیا کہ "کیوں ہے" کے سوال کی بابت اجمالی علم پر قناعت کرتے ہوئے اس نے "کیسے ہے" کے سوال پر اپنی ساری توجہ لگادی۔ اس کا نتیجہ شاندار کامیابی کی صورت میں نکلا۔

اسی طریقِ مطالعہ (methodology) کو ہمیں دین کو سمجھنے کے لئے بھی استعمال کرنا ہے۔ قرآن کے الفاظ میں، قرآن کی محکم آیات کو تو ہمیں تفصیل کے ساتھ جاننے کی کوشش کرنا ہے۔ مگر قرآن کی وہ باتیں جو متشابہات سے تعلق رکھتی ہیں، ان میں مختصر اور مبہم علم پر قناعت کرنا ہے (آل عمران ۷)۔ نفسیاتی اعتبار سے کسی آدمی کی سب سے زیادہ اہم صفت یہ سمجھی جاتی ہے کہ اس کے اندر صحتِ فکر (sound thinking) پائی جائے۔ صحت فکر کی ایک خاص پہچان یہ ہے کہ آدمی یہ جانے کہ کس بات کو اسے اپنی سوچ کا موضوع بنانا ہے اور وہ کون سی بات ہے جس میں اسے اپنے ذہن کو زیادہ مصروف کرنے کی ضرورت نہیں۔ یہی حکمت کسی آدمی کو اعلیٰ فکر عطا کرتی ہے جو اس دنیا میں بلاشبہہ سب سے بڑی نعمت ہے۔

اس دنیا میں حق کی سچی معرفت صرف اس کے لئے ممکن ہے جو مطالعہ کی اس تقسیم پر راضی ہو، جو شخص اس تقسیم پر اپنے آپ کو راضی نہ کر سکے، اس کے لئے موجودہ دنیا میں ذہنی انتشار کے سوا اور کچھ نہیں۔ ذہنی انتشار بلاشبہہ اتنی بڑی محرومی ہے کہ اگر اس کو ذہنی خودکشی کہا جائے تو شاید مبالغہ نہ ہوگا۔

۳۰ جنوری، ۲۰۰۱ | دعاگو وحیدالدین

۱ انگریزی کی نئی کتاب ''اسلام ری ڈسکورڈ''(Islam Rediscovered) چھپ کر تیار ہو گئی ہے۔ وہ تین سو صفحات پر مشتمل ہے۔ اس میں پچیس ابواب ہیں۔ یہ کتاب سرچ فار ٹرو (Search for Truth) کے عنوان سے شروع ہوتی ہے۔ اور ترتیب وار مختلف ابو سے گزرتی ہوئی آخری باب پر ختم ہوتی ہے جس کا عنوان ہے حق کی دریافت کی ایک مثال

A Case of Discovery

یہ پوری کتاب جدید سائنٹفک اسلوب پر لکھی گئی ہے۔ جدید تعلیم یافتہ طبقہ تک اسلام پیغام پہنچانے کے لئے یہ اپنی نوعیت کی ایک منفرد کتاب ہے، انشاءاللہ دور جدید کے انسار تک مؤثر انداز میں اسلام کا پیغام پہنچانے کے لئے یہ کتاب بے حد مفید ہو گی۔

۲ ۲۸ جنوری ۲۰۰۱ کو گاندھی سمرتی اور درشن سمتی International Centre of Gandhian Studies and Research) میں تین روزہ سیمنار ہوا۔ اس کی دعوت ۲۸ جنوری ۲۰۰۱ کو صدر اسلامی مرکز نے اس میں شرکت کی۔ اور اسلام پر ایک تقریر کی۔ اس تقریر کا عنوان یہ تھا:

The Role of Islam in the Emerging Scenario.

تین گھنٹہ کا یہ پروگرام صرف اسلام کے موضوع پر تھا۔ تقریر کے بعد سوال وجواب سلسلہ دیر تک جاری رہا۔ تقریر کا خلاصہ یہ تھا کہ اسلام دین فطرت ہے۔ چنانچہ جو لو اسلام کو اختیار کرتے ہیں ان کا احساس یہ ہوتا ہے کہ انہوں نے خود اپنی فطرت کے دین اختیار کر لیا ہے۔ ایک سوال یہ تھا کہ ہم تو اسلام کو مسلمانوں کی تصویر میں دیکھتے ہیں اور آپ کی بتائی ہوئی تصویر سے مختلف ہے۔ اس کے جواب میں کہا گیا کہ یہ مطالعہ کا طریقہ نہیں۔ اگر آپ ڈیماکریسی کا علمی مطالعہ کریں تو کیا آپ ایسا کریں گے کہ بہار لالو پرشاد اور رابڑی دیوی کے نمونہ کو لے کر ڈیماکریسی کے بارے میں رائے قائم کریں.

۳ ۲۹ جنوری ۲۰۰۱ کو بوسٹن یونیورسٹی کے پروفیسر مارک لنڈلے (Mark Lindley) نے صدر اسلامی مرکز سے ملاقات کی اور اپنی ایک زیر تیاری کتاب کے لئے صدر اسلامی مرکز کا تفصیلی انٹرویو لیا۔ ان کی اس کتاب میں ایک باب اسلام پر ہے۔ انہیں اسلام سے متعلق ضروری معلومات دی گئیں۔ ان کا کہنا تھا کہ امریکہ میں عام تاثر یہ ہے کہ اسلام ایک تشدد کا مذہب ہے۔ قرآن و حدیث کی روشنی میں ان کو اسلام کی صحیح تعلیمات سے روشناس کرایا گیا۔ انٹرویو کے دوران وہ تمام باتوں کو اپنے کمپیوٹر (laptop) کے ذریعہ نوٹ کرتے رہے۔

۴ انڈیا انٹرنیشنل سنٹر (نئی دہلی) میں ایک امریکی ادارہ انٹرنیشنل سوسائٹی اگینسٹ ڈاوری اینڈ برائڈ برننگ (International Society Against Dowry & Bride Burning) کے تحت دو روزہ سیمنار ہوا۔ اس کی دعوت پر ۳۰ جنوری ۲۰۰۱ کو صدر اسلامی مرکز نے اس کے اجلاس میں شرکت کی۔ انہوں نے اپنی تقریر میں کہا کہ زیادہ تر لوگ اس مسئلہ پر جہیز وغیرہ کے خلاف آواز اٹھانے کو کام سمجھتے ہیں۔ ہمارے نزدیک زیادہ مفید بات یہ ہے کہ عورت کی اہمیت اور افادیت کو مردوں کے ذہن نشین کرایا جائے۔ عورت ایک مرد کے لئے بہترین رفیقۂ حیات ہے۔ مرد اگر عورت کو جان لے تو اپنے آپ جہیز کا اور جلانے مارنے کا مسئلہ ختم ہو جائے گا۔ اس کے بعد مرد کے لئے عورت ایک سرمایہ (asset) بن جائے گی نہ کہ ایک بوجھ (liability)۔ اس سلسلہ میں مزید بتایا گیا کہ الرسالہ مشن کے تحت اس کا کامیاب تجربہ کیا جارہا ہے۔

۵ ۳۱ جنوری ۲۰۰۱ کو اکھل بھارتیہ یووا مورچہ کی طرف سے جنتر منتر روڈ (نئی دہلی) میں ایک جلسہ کیا گیا۔ اس کا موضوع آتنک واد تھا۔ صدر اسلامی مرکز نے اس کی دعوت پر اس میں شرکت کی۔ انہوں نے اپنی تقریر میں کہا کہ آتنک واد کیا ہے، آتنک واد بچھو واد ہے، آتنک واد بھیڑیا واد ہے۔ یہ انسان کے لئے شرم کی بات ہے کہ وہ آتنک وادی ہو۔ ہر انسان خدا کی تخلیق ہے۔ ہر انسان خدا کا ایک پھول ہے۔ دنیا کے باغ میں پھول اور کانٹے ایک ساتھ

رہتے ہیں۔ پھول اور کانٹے آپس میں تشدد نہیں کرتے۔ پھر یہ کیسی عجیب بات ہے کہ پھول اور پھول ایک ساتھ امن کے ساتھ نہ رہ سکیں۔ جو آدمی دوسرے آدمی کو پھول کے روپ میں دیکھے وہ خود بھی پھول بن جائے گا۔ اور جو انسان دوسرے انسان کو کانٹے کے روپ میں دیکھے وہ خود ایک کانٹا بن جائے گا۔ آتنک وادی پہلے اپنے آپ کو مارتا ہے، اس کے بعد دوسرے انسان کو۔

۶ کیتھولک کیتھیڈرل (گول مارکیٹ، نئی دہلی) میں ۹ فروری ۲۰۰۱ کو ایک پروگرام ہوا۔ وہ گجرات کے زلزلہ ۲۶ جنوری ۲۰۰۱ کے اوپر تھا۔ اس میں مختلف مذاہب کے نمائندے شریک ہوئے۔ اسلام کی نمائندگی کے لئے صدر اسلامی مرکز کو بلایا گیا تھا۔ انہوں نے اس موضوع پر مختصر انداز میں اظہار خیال کیا۔ اور دعا کی کہ اللہ گجرات کے ان پریشان حال لوگوں کو صبر اور حوصلہ عطا فرمائے۔ اور ان کو دوبارہ ایک نئی زندگی کی تعمیر کے قابل بنائے۔

۷ گجرات کے زلزلہ (۲۶ جنوری ۲۰۰۱) کے حادثہ پر ۱۱ فروری ۲۰۰۱ کو گاندھی درشن (راج گھاٹ، نئی دہلی) کے ہال میں ایک میٹنگ ہوئی۔ اس کے چیرمین سابق صدر جمہوریہ مسٹر آر وینکٹ رمن تھے۔ اس میں مختلف ملکی تنظیموں کے نمائندے اور ریلیف کے لئے کام کرنے والے لوگوں نے شرکت کی۔ اس کی دعوت پر صدر اسلامی مرکز بھی اس میں شریک ہوئے۔ انہوں نے اپنی تقریر میں کہا کہ گجرات کا زلزلہ ہمارے لئے ایک بے حد بھیانک واقعہ تھا۔ یہ ایک اچھی علامت ہے کہ اس موقع پر پورے ملک نے باہمی اختلاف کو بھلا کر تعاون کیا ہے، انہوں نے بتایا کہ اس طرح کے معاملے میں اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ ہر شخص اپنے بس بھر خدمت کرے، جس آدمی کے پاس جسمانی طاقت ہو وہ اپنی جسمانی طاقت سے لوگوں کی خدمت کرے۔ جس کے پاس پیسہ ہو وہ اس میں اپنا پیسہ دے۔ اگر کسی کے پاس دینے کے لئے اس قسم کی کوئی چیز نہ ہو تب بھی اس کا فرض ہے کہ وہ دل سے مصیبت زدہ لوگوں کے لئے تڑپے۔ وہ آنسو بہا کر ان کے لئے خدا سے دعا کرے۔

## Other Goodword Books

A Simple Guide to Islam *Farida Khanam* .. 125.00
A Simple Guide to Muslim Prayer *Muhammad Mahmud Al-Sawwat* ........ 195.00
A Simple Guide to Islam's Contribution to Science *Maulvi Abdul Karim* ........ 95.00
Arabic-English Dictionary for Advanced Learners (PB) *J.G. Hava* ........ 350.00
The Spread of Islam in the World *Prof. T.W Arnold* ........ 250.00
A Handbook of Muslim Belief *Dr. Ahmad A Galwash* ........ 295.00
The Muslims in Spain *Stanley Lane-Poole* ........ 150.00
The Moriscos of Spain *Henry Charles Lea* ........ 295.00
The Story of Islamic Spain *Syed Azizur Rahman* ........ 295.00
Spanish Islam (A History of the Muslims in Spain) *Reinhart Dozy* ........ 395.00
The Quran, Bible and Science *Dr. Maurice Bucaille* ........ 195.00
Islamic Medicine *Edward G. Browne* ........ 145.00
Islam and the Divine Comedy *Miguel Asin* ........ 195.00
Travels of Ibn Jubayr *Tr. J.C. Broadhurst* .... 295.00
The Arabs in History *Prof. Bernard Lewis* .... 95.00
Decisive Moments in the History of Islam *Muhammad Abdullah Enan* ........ 195.00
My Discovery of Islam *Muhammad Asad* ... 250.00
Islam At the Crossroads *Muhammad Asad* .. 95.00
The Spread of Islam in France *Michel Reeber* ........ 75.00
The Islamic Art and Architecture *Prof. T.W. Arnold* ........ 195.00
The Islamic Art of Persia *Ed. A.J. Arberry* . 195.00
The Hadith for Beginners *Dr. Muhammad Zubayr Siddiqui* ........ 195.00
How Greek Science Passed to Arabs *De Lacy O'Leary* ........ 195.00
Islamic Thought and its Place in History *De Lacy O'Leary* ........ 195.00
One Religion *Zaheer U. Ahmed* ........ 95.00
Muhammad. The Hero As Prophet *Thomas Carlyle* ........ 75.00
A History of Arabian Music *Henry George Farmer* ........ 195.00
A History of Arabic Literature *Clément Huart* ........ 250.00
The Qur'an for Astronomy *Prof. Waqar Husaini* ........ 250.00
Ever Thought About the Truth? *Harun Yahya* ........ 145.00
Crude Understanding of Disbelief *Harun Yahya* ........ 125.00
The Miracle in the Ant *Harun Yahya* ........ 295.00
The Miracle in the Immune System *Harun Yahya* ........ 295.00
Allah is Known Through Reason *Harun Yahya* ........ 345.00
The Basic Concepts in the Quran *Harun Yahya* ........ 145.00
The Moral Values of the Quran *Harun Yahya* ........ 125.00
The Beautiful Commands of Allah *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 125.00
The Beautiful Promises of Allah *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 175.00
The Muslim Prayer Encyclopaedia *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 250.00
After Death, Life! *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 195.00
Living Islam: Treading the Path of Ideal *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 250.00
A Basic Dictionary of Islam *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 250.00
The Muslim Marriage Guide *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 250.00
GCSE Islam–The Do-It-Yourself Guide *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 295.00
The Beloved Prophet *Ruqaiyyah Waris Maqsood* ........ 195.00
The Soul of the Quran *Saniyasnain Khan* 125.00
Presenting the Quran *Saniyasnain Khan*... 125.00
The Wonderful Universe of Allah *Saniyasnain Khan* ........ 85.00
The Quran *Tr. T.B. Irving* ........ 245.00
Selections from the Noble Reading *T.B. Irving* ........ 95.00
The Koran *Tr. M.H. Shakir* ........ 125.00
Heart of the Koran *Lex Hixon* ........ 195.00
Muhammad: A Mercy to all the Nations *Qassim Ali Jairazbhoy* ........ 250.00
The Sayings of Muhammad *Sir Abdullah Suhrwardy* ........ 75.00
The Life of the Prophet Muhammad *Mohd. Marmaduke Pickthall* ........ 75.00
History of the Prophet Muhammad *Philip K. Hitty* ........ 75.00
A-Z Steps to Leadership *Abdul Ghani Ahamed Barrie* ........ 95.00
The Essential Arabic *Rafi'el-Imad Faynan* .. 175.00

### Children's Books

Tell Me About the Prophet Muhammad *Saniyasnain Khan* ........ 345.00
Tell Me About the Prophet Musa *Saniyasnain Khan* ........ 345.00
Tell Me About Hajj *Saniyasnain Khan* ........ 295.00
Life Begins: Quran Stories for Little Hearts (PB) *Saniyasnain Khan* ........ 70.00
The Ark of Nuh : Quran Stories for Little Hearts (HB) *Saniyasnain Khan* ........ 125.00
The Ark of Nuh : Quran Stories for Little Hearts (PB) *Saniyasnain Khan* ........ 70.00
The First Man : Quran Stories for Little Hearts (HB) *Saniyasnain Khan* ........ 125.00
The First Man : Quran Stories for Little Hearts (PB) *Saniyasnain Khan* ........ 70.00
The Origin of Life (Colouring Book) *Saniyasnain Khan* ........ 40.00
The Ark of Nuh and the Animals (Colouring Book) *Saniyasnain Khan* ........ 40.00
The First Man on the Earth (Colouring Book) *Saniyasnain Khan* ........ 40.00
The Ark of Nuh and the Great Flood (Sticker Book) *Saniyasnain Khan* ........ 125.00

## Books by Maulana Wahiduddin Khan

| Title | Price |
|---|---|
| Islam Rediscovered | 195.00 |
| A Treasury of the Quran | 75.00 |
| The Quran for All Humanity | 75.00 |
| The Quran: An Abiding Wonder | 145.00 |
| The Call of the Qur'an | 95.00 |
| Muhammad: A Prophet for All Humanity | 195.00 |
| Words of the Prophet Muhammad | 75.00 |
| An Islamic Treasury of Virtues | 195.00 |
| Islam and Peace | 150.00 |
| Introducing Islam | 195.00 |
| The Moral Vision | 145.00 |
| Principles of Islam | 145.00 |
| Indian Muslims | 65.00 |
| God Arises | 125.00 |
| Islam: The Voice of Human Nature | 40.00 |
| Islam: Creator of the Modern Age | 70.00 |
| Woman Between Islam and Western Society | 145.00 |
| Woman in Islamic Shari'ah | 125.00 |
| Islam As It Is | 70.00 |
| Religion and Science | 45.00 |
| Tabligh Movement | 40.00 |
| Hijab in Islam | 20.00 |
| The Way to Find God | 25.00 |
| The Teachings of Islam | 50.00 |
| The Good Life | 45.00 |
| The Garden of Paradise | 45.00 |
| The Fire of Hell | 45.00 |
| Islam and the Modern Man | 25.00 |
| Uniform Civil Code | 20.00 |
| Man Know Thyself | 20.00 |
| Muhammad: The Ideal Character | 20.00 |
| Polygamy and Islam | 20.00 |
| Concerning Divorce | 20.00 |